# تواریخ مساجد

## حسب فرمائش جناب حکیم احمد رضا خان صاحب

مرے محسن حکیم احمد رضا خاں
ہوئے تعمیر مسجد سے طرب ناک
حسؔن میں نے کہی تاریخ اُس کی
عبادت خانۂ ایمانیاں پاک
۹ ۱ ۳ ۱ ھ

## -: دیگر :-

احمد رضا کی سعی نہ کیوں کر جمیل ہو
خدمت گزار خانۂ ربِّ ودُود ہے
اس پاک نیتی سے بنایا خدا کا گھر
ہر دم خدا کے گھر سے کرم کا ورود ہے
تاریخ ابتداے عمارت کہو حسؔن
بیت خداے پاک مقامِ سجود ہے
۹ ۱ ۳ ۱ ھ

## -: دیگر :-

بندۂ شیر خدا خیبر شکن ڈر سے ترے
کج رووں کی کج روی اوسان اپنے تج گئی

تو نے لڑ بھڑ کر بچایا گھر خداے پاک کا
فتح کی نوبت خدا والوں کے گھر میں بج گئی

راست آئیں حُسنِ نیت سے تری سب کوششیں
رائے کج رو صورتِ دیوار قلعہ کج گئی

اب کہاں وہ بانکپن اب وہ طرح داری کہاں
قلعہ کی دیوار ٹیڑھی ہو گئی سج دھج گئی

اک سجیلی سی لکھو تاریخ تم بھی اے حسنؔ
مسجد دین متین اہلِ سنت سج گئی

۱۳۲۰ھ

## تاریخ انتقال زوجہ حکیم عرفان علی صاحب ساکن بریلی

خاطر محزونِ عرفانِ علی ❁ یا خدا رنج و اَلم سے دُور ہو
اُن کی زوجہ کی لکھوں تاریخ فوت عیش منزل مرقد پُر نور ہو

۱۳۲۰ھ

## تاریخ ولادت پسر بخانۂ منشی فضل حق صاحب پیش کار بپاس خاطر عزیز برادر بجان برابر مولوی محمد رضا خان سلمہ

فضلِ حق کو پسر دیا حق نے
کیوں نہ آئے خوشی کی دل میں موج

اے حسنؔ ہے دعائیہ تاریخ
سایۂ فضلِ حق رہے با اَوج

۱۳۲۲ھ

## تاریخ ولادت فرزند دل بند بخانہ نور چشم لختِ جگر حسین رضا خان سلمہما اللہ تعالیٰ

میرے فرزند کو فرزند دیا خالق نے
اے حسنؔ اس کو ملے دولتِ دین و دنیا
عمر و علم و عمل و عزت و جاہ و منصب
دے اسے اپنے کرم اپنی عنایت سے خدا
مددِ خسروِ عالم ہو مددگار مدام
غوثِ اعظم کا رہے سر پہ ہمیشہ سایہ
پنج تن پاک کی اِمداد سے تاریخ کہی
عید کا چاند خدا نے ہمیں روزوں میں دیا

۵+۱۳۱۷۔۔۔۱۳۲۲ھ

### -: دیگر :-

رضا حسین کو حق نے عطا کیا فرزند ❁ الٰہی دولت عیش دوام حاصل ہو
حسنؔ دعائیہ تاریخ ہے ولادت کی ❁ کمالِ فخر و جمالِ سلام حاصل ہو

۲ ۲ ۳ ۱ ھ

## تاریخ انتقال پُر ملال استاذی نواب مرزا خان صاحب داغ دہلوی فصیح الملک بلبل ہندوستاں ناظم یار جنگ بہادر کہ بماہ ذی الحجہ روز عرفہ از دارِ فانی بعالم باقی مراجعت فرمودند اللّٰھم اغفرلہ و لکل المؤمنین

گئے جنت کو حضرتِ اُستاد ❁ غم فرقت کا حال کیا کہیے
اس قیامت کو حشر زا کہیے ❁ اس مصیبت کو جاں گزا کہیے
فلک نظم پر قمر نہ رہا ❁ شمس (۱) کو آج بے ضیا کہیے

کہتی ہے بزمِ نظم کی حالت ❁ عیش منزل کو غم سرا کہیے
ملک کیسا وہ تھے فصیح زماں ❁ اب فصاحت کا خاتمہ کہیے
بلبلِ ہند اور جہاں اُستاد ❁ بلکہ اس سے بھی کچھ سوا کہیے
یاد ہیں رام پور کے جلسے ❁ اُن کی شفقت کا حال کیا کہیے
'پیارے شاگرد' تھا لقب اپنا ❁ کس سے اس پیار کا مزہ کہیے
پوچھیے کس سے اب رُموزِ سخن ❁ کس سے خاطر کا مدعا کہیے
مر مٹیں نظم کی تمنائیں ❁ آہ کس کس کا مرثیہ کہیے
شدنی وہ جو بے ہوئے نہ رہے ❁ ایسی صورت میں ہائے کیا کہیے
مرگِ اُستاد کی حسنؔ تاریخ ❁ داغِ نواب میرزا کہیے

۱۳۲۲ھ

## تاریخ دیوان منشی محمد علی اختر شاہجہانپوری تلمیذ حضرت داغ مرحوم

ہوئی گل فشاں طبعِ رنگینِ اخترؔ
بہار آئی پھولا گلستانِ مضموں
حسنؔ جب ہوئی فکر تاریخ دیواں
کہا دل نے مجھ سے 'عروسانِ مضموں'

۱۳۲۳ھ

## تاریخ طبع دیوان میر اختر نگینوی تلمیذ حضرت داغ مرحوم

اختر کا دیوان چھپا ہے ❁ اس کو سخن کا جوہر کہیے
اے حسنؔ اُن کی فکر نکو کو ❁ اچھا کہیے بہتر کہیے
صفحہ کو عارضِ جاناں لکھیے ❁ سطر کو زُلفِ دل بَر کہیے

(۱) نواب شمس الدین خان صاحب والد حضرت مرحوم۔

چبھتے ہوئے مضمون جو سنیے ❁ اُن کو مژہ کا نشتر کہیے
فکر اگر تاریخ کی ہو کچھ ❁ شمع منور اختر کہیے

۱۹۰۷ء

## تاریخ تولد پسر بخانہ سید نور احمد صاحب ابن قاضی سید مہربان علی صاحب تحصیلدار حسب درخواست سید وہاج احمد صاحب پسر دومی قاضی صاحب المتخلص بہ محشؔر

میر نور احمد کو خالق نے دیا نورِ بصر
اے حسؔن دل کا تقاضا تھا کوئی تاریخ دو

مہرباں ہو کر علی کے فیض نے مجھ سے کہا
نورِ چشم نورِ احمد نورِ بزمِ یمن ہو

۱۳۲۴ھ

## تاریخ تصنیف واسوخت عزیزی سید برکت علی المتخلص بہ نامؔی سلمہ اللہ تعالیٰ

میر نامی نے لکھا 'واسوخت' خوب ❁ رُوح بخش و دل کشا ہے بند بند
فکر ہے تجھ کو اگر تاریخ کی ❁ لکھ حسؔن واسوخت نامی دل پسند

۱۳۲۴ھ

## تاریخ گلدستہ نعتیہ گلستانِ رحمت جو باہتمام مولوی غلام احمد صاحب اخگؔر امرتسری مہتمم اخبار اہل فقہ جاری ہوا

اخگر نے کیا نعت میں گلدستہ وہ جاری
بلبل کی طرح غنچہ و گل جس پہ ہوں شیدا

اللہ یہ گلزار پھلے پھولے جہاں میں
ہر پھول سے ہو رنگ ترقی کا ہویدا
نکلے گل تاریخ حسنؔ شاخِ قلم سے
انداز گلستاں کے ہیں گلدستہ سے پیدا
۱۳۲۵ ھ

## تاریخ انتقال زوجہ ہدایت یار خان قیسؔ بریلوی تلمیذ مصنف

زوجۂ قیس نے جو رحلت کی
رمضاں ماہِ شور و شین ہوا
سَن حسنؔ نے لبِ اجل سے سنے
'خدمت فاطمہ سے چین ہوا'
۱+۱۳۲۴۔۔۔۔۱۳۲۵ھ

## تاریخ ناول طلسم شرر مصنفۂ عالی جناب صاحبزادہ محمد مصطفےٰ علی خان صاحب بہادر شرر پرائیویٹ سیکرٹری ریاست رامپور

قیامِ شہرتِ تصنیف کیا ہی نعمت ہے ❁ مصنفوں کی بقاے دوام کا ہے سبب
اور اپنے صدقہ میں یہ جس کو یاد فرمالیں ❁ ہو اُس کا ذکر بھی زیبِ زبان وزینتِ لب
یہ میں نے مانا کہ زندہ ہیں بعض بے تصنیف ❁ مگر وہ اپنے مورخ سے بے نیاز ہیں کب
خیال کیجیے صد ہا برس گزرنے پر ❁ مصنّفین عجم اور مصنّفین عرب
ہمارے سامنے یوں آج بیٹھے ہیں گویا ❁ کبھی پڑا ہی نہیں اُن کو موت سے مطلب

دیا ہے خلعتِ عمر دگر سلاطیں کو ❁ اُنھیں کا کام تھا یہ اور اُنھیں کا تھا منصب
شہانِ دَہر ہیں اُن کے کمال کے محتاج ❁ کچھ اور کہہ نہیں سکتا زیادہ حد اَدب
اُنھیں میں آج ہیں رونق فزا جنابِ شؔرر ❁ بنی ہے محفل تاریخ اشکِ بزمِ طرب
گلاب دیٔ کا جب آپ لکھیں افسانہ ❁ نہ کیوں ہو بلبل دستاں سرا سے دادطلب
کھلی طلسم شرر سے گرہ مقدر کی ❁ عجب نہیں جو چمک جائے بخت کا کوکب

حسؔن دعائیہ تاریخ کہیے ناول کی
گلاب شاخِ قلم سے سدا گلاب ہوا ب

۱۳۲۶ ھ